## تفخیذ وتبطین وغیرہ کا حکم

سوال[۹۰۹۶]: ۱.....اپنی منکوحہ سے اس طرح بغل گیر ہونا کہ جسم کے کسی حصہ پر رگڑنے سے انزال ہوجائے تو کوئی گناہ تو نہیں ہے؟

## فرج میں وطی پشت کی طرف سے

سوال[۹۰۹۷]: ۲.....اپنی منکوحہ کو اس کی پشت کی طرف سے لیٹے کہ اعضائے مخصوص پشت کی جانب سے پیشاب کی جانب رہے، اس شکل میں کفارہ لازم آئے گا یا نہیں؟

الجواب حامداً ومصلیاً:

شامی: ۱/۳۱میں ہے:

"(قوله: مباشرتها له) سبب تردده في المباشرة تردد البحر فيها حيث قال: و لم أرلهم حكم مباشرتها له، و لقائل أن يمنعه بأنه لماحرم تمكينها في استمتاعه بها، حرم فعلها به بالأولى. ولقائل أن يجوزه بأن حرمته عليه لكونها حائضاً و هو مفقود في حقه، فحل لها الاستمتاع به، ولأن غاية مسها بذكره أنه استمتاع بكفها و هو جائز قطعاً، اهـ. واستظهر في النهر الثاني .......... يجوز له أن يلمس بجميع بدنه حتى بذكره جميع بدنها إلا ماتحت الإزار، فكذا هي لها أن تلمس بجميع بدنها جميع بدنه حتى ذكره"(۱)۔

---

= الضرورة طلباً للتيسير، كان حسناً: ۱/۲۹۲، سعيد)

(و كذا في البحر الرائق، باب الحيض: ۱/۳۴۵، رشيديه)

(و كذا في حاشية الطحطاوي على مراقي الفلاح، كتاب الطهارة، باب الحيض والنفاس والاستحاضة، ص: ۱۴۵، قديمي)

(۱) (ردالمحتار، كتاب الطهارة، باب الحيض، مطلب: لو أفتى مفت بشئ من هذه الأقوال في مواضع الضرورة طلباً للتيسير كان حسناً: ۱/۲۹۲، ۲۹۳، سعيد)

(و كذا في البحر الرائق، كتاب الطهارة، باب الحيض: ۱/۳۴۴، رشيديه)

(و كذا في حاشية الطحطاوي على الدرالمختار، كتاب الطهارة، باب الحيض، ۱/۱۵۰، دار المعرفة بيروت)

۱.....میاں بیوی کا ایک دوسرے کے بدن کو لمس کرنا درست ہے اور لمس میں اگر انزال ہو جائے تو کوئی گناہ نہیں ہے۔

۲.....پشت کی جانب سے بھی جماع شرمگاہ (فرج) میں درست ہے۔قرآن عزیز میں خدا تعالیٰ کا ارشاد ہے:﴿فأتوا حرثكم أنّى شئتم﴾ يعني كيف شئتم و حيث شئتم إذا كان في القبل، والمعنى: كيف شئتم متقبلةً و مدبرةً على كل حال إذا كان في الفرج". تفسير خازن: ۱/۱۵۳(۱)۔

البتہ اپنی خواہش اس طرح پوری کرنا ٹھیک نہیں۔فقط واللہ سبحانہ تعالیٰ اعلم۔

حررہ العبد محمود غفرلہ، دار العلوم دیو بند۔

الجواب صحیح: بندہ نظام الدین عفی عنہ، دار العلوم دیو بند۔

## شوہر کا عضو ہاتھ میں لینا

سوال[۹۰۹۸]: اپنی منکوحہ کے ہاتھ میں عضو دینا جائز ہے یا نہیں؟ اگر گناہ ہے تو کفارہ ادا کرنے پر گناہ سے بَری ہوسکتا ہے یا نہیں؟

الجواب حامداً ومصلياً:

شامی: ۱/۱۳۱ میں ہے:

"(قوله: مباشرتها له) سبب تردده في المباشرة تردد البحر فيها حيث قال: و لم أرلهم حكم مباشرتها له. و لقائل أن يمنعه بأنه لماحرم تمكينها في استمتاعه بها، حرم فعلها به بالأولى. ولقائل أن يجوزه بأن ـ رمته عليه؛ لكونها حائضاً، وهو مفقود في حقه، فحل لها الاستمتاع به، ولأن غاية مسها بذكره أنه استمتاع بكفها و هو جائز قطعاً، اهـ. واستظهر في النهر الثاني .......... يجوز له أن يلمس بجميع بدنه حتى بذكره جميع بدنها إلا ماتحت الإزار،

(۱) (تفسير الخازن، (سورة البقرة: ۲۲۳): ۱/۱۶۳، حافظ كتب خانه، كوئٹه)

(و كذا في فتح الباري، كتاب التفسير، سوره البقرة، باب: ۳۹، ۸/۲۴۱، قديمي)

(و كذا في جامع البيان في تفسير القرآن، تفسير الطبرى: ۲/۲۳۲، دار المعرفة، بيروت)

فكذا هي لها أن تلمس بجميع بدنها جميع بدنه حتى ذكره"(۱)۔

اگر عورت نے اپنے مرد کا عضوِ خاص پکڑ لیا تو کوئی گناہ نہیں ہوا، البتہ ایسا کرنا کچھ اچھا نہیں ہے۔ فقط واللہ سبحانہ تعالیٰ اعلم۔

حررہ العبد محمود غفرلہ، دار العلوم دیوبند۔

الجواب صحیح: بندہ نظام الدین عفی عنہ، دار العلوم دیوبند۔

## پانی مضر ہونے کی صورت میں اجازتِ جماع

سوال[۹۰۹۹]: إذا كان أحد الزوجين مريضاً بحيث يضره الماء بارداً كان أو حاراً، هل يجوز أن يجامع أم لا؟ فقط۔

الجواب حامداً ومصلياً:

نعم! يجوز له الجماع بزوجته وإن كان يضره الماء، وإذا لم يقدر على الغسل لمرض، فعليه أن يتيمم، كذا في شرح المنية(۲)۔ فقط واللہ سبحانہ تعالیٰ اعلم۔

---

(۱) (ردالمحتار، كتاب الطهارة، باب الحيض، مطلب: لو أفتى مفت بشئ من هذه الأقوال في مواضع الضرورة طلباً للتيسير كان حسناً: ۱/۲۹۲، ۲۹۳، سعيد)

(وكذا في البحر الرائق، كتاب الطهارة، باب الحيض: ۱/۳۴۴، رشيديه)

(وكذا في حاشية الطحطاوي على الدر المختار، كتاب الطهارة، باب الحيض، ۱/۱۵۰، دار المعرفة بيروت)

(۲) "والجنب الصحيح في المصر إذا خاف إن اغتسل أن يقتله البرد أو يمرّضه، يتيمم عند أبي حنيفة رحمه الله تعالىٰ .......... وله أن العجز قد ثبت في حقه حقيقةً، فيعتبر كما إذا عدم الماء في المصر حقيقةً، حيث يجوز التيمم، ولم يعتبر كون وجود الماء فيه هو الغالب؛ لأن الغالب لا يعارض الحقيقة، وكذا الجواب عن تيسر الماء الحار في المصر غالباً؛ لأن الكلام في تحقق تعسره عليه بعد قدرته عليه وعلى ثمنه .......... الفتوى على قوله في العبادات مطلقاً، وهو الواقع بالاستقراء". (الحلبي الكبير، فصل في التيمم، ص: ٦٦، سهيل اكيڈمي لاهور)

(وكذا في رد المحتار مع الدر المختار، كتاب الطهارة، باب التيمم: ۱/۲۳۳، سعيد) .................. =

حررہ العبد محمود عفی عنہ، ۱۵/ ۸/ ۸۷ھ۔



= (وكذا في البحر الرائق كتاب الطهارة، باب التيمم: ۱/ ۲۴۶، رشيديه)

**ترجمہ سوال وجواب:** زوجین میں سے جب کوئی بیمار ہو کہ پانی ٹھنڈا ہو یا گرم، نقصان دیتا ہو تو کیا ایسی حالت میں جماع کرنا جائز ہے؟

**الجواب حامداً ومصلیاً:** جی ہاں اس کو بیوی سے جماع جائز ہے، اگر چہ پانی اس کو نقصان دیتا ہو، اور جب مرض کی وجہ سے غسل کی قدرت نہ ہو تیمم کر لے، شرح منیہ میں اسی طرح ہے۔ فقط۔